حاضرین ایک دوسرے سے احترام سے پیش آتے تھے، ایک دوسرے کی تعظیم کرنے میں سبقت کرتے تھے، کسی کے آگے یا دو آدمی کے بیچ میں بیٹھنے سے احتراز کرتے تھے، جب کوئی حلقہ میں آتا تو خندہ جبینی سے اس کا استقبال کرتے، کسی دوسرے کی قرأت کے درمیان اسے ٹوکتے نہ تھے، اگر درس کے اثناء میں کسی سے گفتگو کرنی ہوتی تو استاذ سے اجازت لیتے تھے، کسی طالب علم سے کوئی بات ادب کے خلاف سرزد ہوتی، تو صرف استاذ اور مرتب اسے ٹوکتے، طالب علم ایک دوسرے کو ادب نہ سکھاتے، جو لوگ مجلس میں دیر سے پہنچتے وہ آخر میں بیٹھ رہتے، اگر کوئی اٹھ کر جاتا تو اس کی جگہ پر قبضہ نہ کرتے، اسے خالی چھوڑ دیتے، سن رسیدہ اور افضل طالب علموں کو اپنے اوپر ترجیح دیتے اور انہیں موقع دیتے کہ وہ استاذوں کے قریب بیٹھیں، تاکہ ان کے سوال و جواب سے دوسروں کو فائدہ پہنچے بلکہ ایسے شاگردوں کو استاذ خود آگے بلا لیتے تھے، مثلاً امام احمد بن حنبل، شیخ ابو عاصم ضحاک بن مخلد کے درس کے حلقہ میں شریک ہوتے تھے، ایک مرتبہ وہ حلقہ میں دیر سے آئے تو جگہ پر ہو چکی تھی، شیخ نے انہیں دیکھ کر آگے بلایا لیکن انہوں نے لوگوں کی گردنیں پھاند کر جانے میں تامل کیا، تو شیخ نے حلقہ میں وسعت پیدا کرا کر ان کے لیے راستہ بنوایا اور وہ اس سے ہو کر شیخ کے قریب جا کر بیٹھے، درس کے شروع اور خاتمہ دونوں پر حمد وصلوٰت کے علاوہ شیخ اور کتاب کے مصنف کے لیے دعائے خیر کرتے تھے اور شیخ درس کے خاتمہ پر چند پند نصائح کلمے طالب علموں سے کہتا تھا۔(۱)

**خاتمۂ درس:** قاضی ابن جماعہ نے طالب علموں کو درس کے خاتمہ پر یہ دعائے ماثورہ سبحانك اللّٰهم بحمدك و لا اله الا انت استغفرك واتوب اليك فاغفرلی انه لا يغفر الذنوب الا انت پڑھنے کی ہدایت کی ہے اور بعض اساتذہ اپنے درس کا خاتمہ زہد و اخلاق کے چند پند و نصائح پر کرتے تھے، قاضی ابن جماعہ نے اساتذہ کو مشورہ دیا ہے کہ وہ درس ختم کر کے تھوڑی دیر ٹھہر جائیں تاکہ طلبہ تہذیب اور شائستگی سے ان کے

(۱) تذکرۃ السامع ص ۳۹، ۹۳، ۹۶، ۱۰۸، وغیرہ۔

سامنے حلقہ سے نکلیں اور باہر نکلنے میں باہم کشمکش نہ ہو، اس کے علاوہ جو لوگ پیدل جانے والے ہوں وہ چلے جائیں، تاکہ یہ بدنمائی نہ ہو کہ استاذ سواری پر واپس جائے اور نادار طلبہ اور اس کے ہمعصر علما پیدل روانہ ہوں اور جب حلقۂ درس خالی ہو جائے تو استاذ اپنی جگہ سے اٹھے اور یہ دعا پڑھ کر روانہ ہو جائے۔

سبحانك اللّٰهم وبحمدك لا اله الا انت استغفرك واتوب اليك۔ (۱)

## (۷)

# طریقۂ تعلیم ونصاب درس

اسلامی مدرسوں اور درس کے حلقوں میں بڑے طلبہ کو نہ صرف علوم کے انتخاب کا اختیار حاصل تھا بلکہ انہیں اپنے استاذوں کے انتخاب کی بھی آزادی حاصل تھی، وہ جس استاذ کو پسند کرتے اس کے درس کے حلقہ میں شریک ہو کر تعلیم جاری رکھتے تھے۔

**اساتذہ کا انتخاب:** اساتذہ کا انتخاب میں انہیں چند امور کا مشورہ دیا جاتا تھا، مثلاً ان کا فرض تھا کہ وہ خود دقت نظر سے مختلف استاذوں کی صلاحیتوں کو دیکھتے ہوئے اپنے لیے کسی کو منتخب کریں، اس انتخاب میں اہل علم دوستوں اور اپنے ساتھیوں سے مشورہ کریں، اساتذہ کی علمی استعداد کے علاوہ ان کے زہد، تقویٰ اور اخلاق پر بھی نظر ڈالی جاتی تھی اور سب سے زیادہ یہ کہ وہ کن کن مشائخ کے حلقۂ درس سے فیضیاب ہوئے ہیں، اس لیے اساتذہ کے ذاتی کمالات کے علاوہ ان کے شیوخ کی منزلت سے بھی ان کی منزلت ہوتی تھی۔

استاذ کے انتخاب کے بعد کم سے کم دو مہینے اس کے درس میں شریک ہونا ضروری

(۱) تذکرۃ السامع ص ۳۷، ۴۴، ۴۵۔

قرار دیا گیا تھا، تاکہ اس اثناء میں اپنی تشفی کے متعلق صحیح اندازہ ہو سکے، اگر طبیعت کو سیری نہ ہوتی تو پھر اس حلقہ کو چھوڑ دیتے لیکن دو ماہ سے پہلے چھوڑنے کی سخت ممانعت کی گئی ہے، کیوں کہ اس سے کم مدت میں کسی استاذ کے متعلق صحیح اندازہ لگانا دشوار ہے۔(۱)

نوعمر طالب علموں کے لیے ان کے والدین اس فرض کو انجام دیتے تھے اور اس مسئلہ میں اپنے دوستوں اور بہی خواہوں سے مشورہ کرتے تھے، احمد بن سلمہ جو امام مسلم کے ساتھیوں میں سے تھے کہتے ہیں کہ ان کے والد نے انہیں قتیبہ کے درس کے حلقہ میں بھیجنے کے لیے اپنے بعض دوستوں کو صلاح و مشورہ کی خاطر کھانے پر مدعو کیا، کھانے کے بعد اس مسئلہ پر مشورہ کیا اور اس کے بعد انہیں قتیبہ کے درس کے حلقہ میں بھیجنے کا فیصلہ کیا۔(۲)

تعلیم کے ماہرین نے اساتذہ کے انتخاب کے مسئلہ میں اس کی ممانعت کی ہے کہ صرف کسی استاذ کی غیر معمولی شہرت سن کر اس کی طرف رجوع کیا جائے، اکثر غیر معروف معلمین اور اساتذہ بڑی جاں فشانی سے درس دیتے ہیں اور ان کے حلقہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کا امکان ہوتا ہے۔(۳)

**تعلیم کا آغاز قرآن مجید سے:** بچوں کی تعلیم قرآن مجید کے درس سے شروع کراتے تھے، پہلے بچپن میں اسے پڑھا کر زبانی یاد کراتے، پھر قرآنی علوم طلبہ کے ذہن نشیں کراتے تھے، اس کے بعد دوسرے فنون کی تعلیم دیتے تھے، قاضی ابن الجماعہ لکھتے ہیں:

> ”تعلیم کی ابتدا اللہ تعالیٰ کی کتاب عزیز سے کرنا چاہیے، پہلے اسے حفظ کیا جائے پھر اس کی تفسیر اور دوسرے متعلق علوم میں مہارت پیدا کی جائے، کیوں کہ علم قرآن ہی تمام علوم کی بنیاد ہے اور اسے تمام علوم پر فضیلت و اہمیت حاصل ہے“۔(۴)

---

(۱) تعلیم المتعلم۔ (۲) تذکرۃ الحفاظ جلد۲ ص ۱۹۱۔ (۳) تذکرۃ السامع ص ۸۵، ۸۶ و تعلیم المتعلم ص ۱۷ تا ۲۲۔ (۴) تذکرۃ السامع ص ۱۱۲، ۲۱۳۔

ابن ابی حاتم متوفی ۳۲۷ھ جو مختلف علوم میں بحر زخار تھے، فرماتے ہیں:

"مجھے میرے والد نے اس وقت تک حدیث پڑھنے کی اجازت نہیں دی، جب تک میں نے قرآن مجید کو فضل بن شاذان سے ختم نہ کر لیا"۔(۱)

ابن خلکان کا بیان ہے کہ:

"رئیس ابو علی ابن سینا دس سال کی عمر میں علم قرآن کا ماہر ہو چکا تھا"۔(۲)

ہندوستان کے علما کے سوانح میں بھی اس کی تصریح ملتی ہے کہ یہاں بھی پہلے قرآن مجید پڑھاتے، اس کے بعد دوسرے علوم شروع کراتے تھے، شیخ عبدالحق محدث دہلوی اپنے متعلق لکھتے ہیں:

"اول از قرآن مجید بسابقہ تعلیم فرمودند، سبق در سبق ایشاں می نوشتند، ومن میخوانم"۔(۳)

ابتداً بچوں کی تعلیم قرآن مجید سے شروع اور اسے ختم کرائے بغیر کسی دوسرے علم کے شروع نہ کرنے کا رواج تھا، مگر آگے چل کر اس طرز عمل میں کسی قدر تبدیلی پیدا ہوئی، تعلیم کی ابتدا تو قرآن مجید ہی سے کراتے لیکن بعض ملکوں میں اس کے ساتھ دوسرے علوم بھی شروع کرا دیتے تھے، ابن خلدون نے مختلف ملکوں کے طریقۂ تعلیم کو بیان کیا ہے، جسے مولانا عبدالسلام صاحب ندوی نے اپنے مقدمہ التربیۃ الاستقلالیہ میں نقل کیا ہے، اس کا اقتباس ذیل میں پیش ہے، اس سے مختلف ملکوں کے طریقۂ تعلیم کا فرق ظاہر ہوگا لکھتا ہے:

"اہل مغرب بچوں کو ابتدا میں صرف قرآن پاک کی تعلیم دیتے تھے اور اس کے ساتھ کسی دوسرے علم مثلاً حدیث، فقہ اور شعر وغیرہ کو نہیں ملاتے تھے، بربر بھی ان ہی کے مقلد تھے اور یہی وجہ ہے کہ وہ لوگ اور لوگوں سے زیادہ قرآن مجید کے حافظ ہوتے ہیں"۔

---

(۱) تذکرۃ الحفاظ جلد ۳ ص ۴۲۸۔ (۲) وفیات الاعیان جلد ۱ ص ۱۹۱۔ (۳) اخبار الاخیار ص ۲۹۱۔

''اہل اندلس کا طریقہ یہ تھا کہ قرآن پاک کے ساتھ شعر، انشاپردازی، قواعد عربیت اور تجوید خط کی بھی تعلیم دیتے تھے اور تجوید خط کا سب سے زیادہ لحاظ رکھتے تھے''۔

''اہل افریقہ بھی اگرچہ قرآن پاک کی تعلیم کے ساتھ حدیث اور بعض دوسرے علوم کی تعلیم ملا لیتے تھے لیکن قرآن مجید اور اس کے وجوہ قرأت کے ساتھ ان کو سب سے زیادہ اعتنا تھا اور تجوید خط ایک ضمنی چیز تھی، انہوں نے یہ طریقۂ تعلیم اہل اندلس سے سیکھا تھا، اس لیے یہ اہل اندلس کے طریقۂ تعلیم سے زیادہ مشابہ تھے''۔

''اہل مشرق بھی قرآن مجید کے ساتھ اور علوم کی تعلیم دیتے تھے لیکن تجوید خط کے ساتھ ان کو خاص اعتنا تھا، اس کے الگ قواعد مقرر تھے، الگ معلم ہوتے تھے، مستقل طور پر اور صنعتوں کی طرح اس کی تعلیم بھی دیتے تھے اور مکاتب کی تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد اس کی تکمیل کی جاتی تھی''۔

''طریقۂ تعلیم کے اس اختلاف کے نتائج بھی مختلف ہوتے تھے، مثلاً اہل مغرب اور اہل افریقہ نے چوں کہ اپنی تمام تر توجہ قرآن پاک کی طرف مبذول کر دی تھی، اس لیے ان میں کسی علم کا ملکہ نہیں پیدا ہوتا تھا، کیوں کہ قرآن پاک ایک ایسی کتاب ہے کہ اس کے بیان کے اسلوب کا تتبع انسانی قدرت سے باہر ہے، اس لیے ان میں اس تعلیم سے عربیت کا ملکہ نہیں پیدا ہوتا تھا''۔

''البتہ اہل افریقہ نے چوں کہ اس کے ساتھ اور علوم بھی ملائے تھے، اس لیے ان میں انشاپردازی کا ملکہ کسی قدر پیدا ہو جاتا تھا''۔

''لیکن اہل اندلس نے چوں کہ تعلیم قرآن کے ساتھ شعر، انشاپردازی اور عربیت کی تعلیم کو بھی ملایا تھا، اس لیے ان میں ادب اور لٹریچر کا نہایت عمدہ ملکہ

پیدا ہو جاتا تھا"۔(۱)

ہندوستان میں بھی قرآن مجید پڑھاتے پھر لکھنا سکھاتے، اس کے بعد ہر فن کی مختصر کتابیں مثل کافیہ، لب الالباب، ارشاد وغیرہ پڑھاتے، شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اپنے تحصیل علم کے حالات کسی قدر تفصیل سے لکھے ہیں، چنانچہ فرماتے ہیں:

"اول از قرآن مجید متسابقہ تعلیم فرمودند، سبق در سبق ایشاں می نوشتند، ومن می خواندم از قرآن ہمیں مقدار تعلیم کردہ ام، بعد ازاں باثر تربیت وشفقت ایشاں چناں قوت بہم رسید کہ ہر روز قدرے از قرآن می خواندم، وہر مقدار کہ می خواندم پیش ایشاں می گذرانیدم در دو سہ ماہ ختم قرآن تمام کردم"۔

"ودر خط وسواد چنانچہ معلمان صبیانی اطفال را در مکتبہا یا دو ہند مفید نہ شدند، فقیر را تاوقاف بر طریقہ اطفال مفید شدہ نویسانیدہ باشند، بعد ازاں بطریق اجمال در اندک مدت شاید اگر مقدار یک ماہ تعین کنیم، دروغ نگفتہ باشم، قدرت کتابت وسلیقہ انشا پیدا شد"۔

پھر ابتدائی تعلیم کی تفصیل بیان کر کے لکھتے ہیں:

"می فرمودند تو یک مختصر از ہر علم بخواں تر اپسندیدہ است بعد ازاں انشاء اللہ چناں ابواب برکت وسعادت بر تو کشاید، کہ جمیع علوم بے تکلف تحصیل روے نماید"۔(۲)

**ہر فن کی اہم کتابوں کو زبانی یاد کرنا:** قرآن مجید کی تعلیم کے بعد دوسرے علوم شروع کرائے جاتے تھے اور سب سے پہلے اہم علوم حدیث، اصول، صرف ونحو کے اہم مسائل اور مبادیات طلبہ کو حفظ کرا دیے جاتے تھے اور اس کے ساتھ علم قرآن میں بصیرت پیدا

(۱) مقدمۃ التربیۃ الاستقلالیۃ بحوالہ مقدمہ ابن خلدون ص۶۱۶، ۶۱۷، ابن خلدون کی بعض عبارتوں کے ترجمے بھی مقدمہ التربیۃ الاستقلالیہ سے منقول ہیں۔(۲) اخبار الاخیار ص۲۹۰، ۲۹۱۔

کرنے کا سلسلہ جاری رہتا تھا۔(۱)

**معیاری کتابوں کے حفظ کے لیے سلاطین اسلام کے انعامات:** علوم کے مبادی کے حفظ کرنے کا طریقہ بڑی پابندی سے رائج تھا اور طالب علموں کی تعلیمی بنیاد کی استواری کے لیے یہ بے حد ضروری سمجھا جاتا تھا، اسی وجہ سے سلاطین اور امرا نے طلبہ کی ہمت بڑھانے اور شوق دلانے کے لیے مختلف معیاری کتابوں کے برزبان کرنے کے لیے مستقل گراں قدر انعامات مقرر کر دیے تھے، جس کی وجہ سے طلبہ ان کتابوں کے برزبان کرنے میں سبقت کرتے تھے، چنانچہ مصر کے بعض سلاطین نے امام محمد کی مشہور تصنیفات پر جو فقہ حنفی کی بنیادی کتابیں ہیں گراں قدر انعامات مقرر کیے تھے۔(۲)

**حفظ کا طریقہ:** اساتذہ طالب علموں کو حفظ کرنے کے طریقے بتاتے تھے، زرنوجی طلبہ کو ہدایت کرتا ہے کہ:

> "طالب علم کو چاہیے کہ وہ دل میں سبق کے بار بار دہرانے کا شمار کرتا جائے، آج کا سبق برزبان کر لینے کے بعد کل کے سبق کو پانچ مرتبہ، پرسوں کے سبق کو چار مرتبہ، نرسوں کا تین مرتبہ، اس سے پہلے کا دو اور اس سے بھی پہلے کا ایک مرتبہ پابندی سے دہرائے، یہ طریقہ برزبان رکھنے کا سب سے بہتر ہے"۔(۳)

**حفظ اخبار وسیر:** طلبہ کو جو چیزیں حفظ کرائی جاتی تھیں، ان میں صحابہ، تابعین، خلفا، ائمۂ اسلام، صالحین اور مشہور فقہا کے نام اور ان کے مختصر حالات وسوانح بھی تھے، یہ انہیں املا کرا کر یاد کرائے جاتے تھے تاکہ وہ علم اور مذہب کے ستونوں سے باخبر رہیں لیکن ان اکابر کی ایک دوسرے پر باہمی فضیلت وغیرہ اختلافی مسئلوں پر مدرسہ میں بحث اور مناظرہ کی اجازت نہ تھی۔(۴)

---

(۱) تذکرۃ السامع ص ۱۱۳۔ (۲) الدرر الکامنہ ابن حجر۔ (۳) تعلیم المتعلم ص ۴۸۔ (۴) تذکرۃ السامع ص ۵۸۔

**حفظ کتب:** چنانچہ اسلامی مدرسوں کے طالب علم مختلف علوم وفنون کی چیزیں بہ کثرت حفظ کرتے تھے، ابن خلکان ابو علی بن سینا کے متعلق لکھتا ہے:

''اس نے اصول دین، ہندوستانی حساب اور جبر ومقابلہ کی چند چیزیں حفظ کیں''۔(۱)

علامہ ذہبی فقیہ یونینی کے متعلق لکھتے ہیں کہ انہوں نے طالب علمی کے زمانہ میں پہلے قرآن یاد کیا، پھر لکھنا سیکھا، پھر حمیدی کی الجمع بین الصحیحین یاد کی، پھر چار مہینے میں صحیح مسلم برزبان کی اور ان کے جلد یاد کر لینے کی مثال یہ ہے کہ انہوں نے سورۂ انعام صرف ایک دن میں یاد کیا اور حریری کے تین مقامات ایک دن کے صرف بعض حصوں میں (۲)

امام بخاری نے ۱۱ سال کی عمر میں علم حدیث کی تحصیل شروع کی اور ابن مبارک کی کتابیں بچپن ہی میں یاد کر لیں۔(۳)

ابو بکر بن انباری نحوی کے متعلق ان کے شاگرد ابو علی قالی کا بیان ہے کہ کہا جاتا ہے کہ انہیں تین لاکھ اشعار صرف ایسے یاد تھے جو قرآن مجید کی شہادت میں پیش کیے جا سکتے تھے۔(۴)

سیوطی ابن قتیبہ کے صاحبزادے ابو جعفر احمد قاضی مصر متوفی ۳۲۲ھ کے متعلق لکھتا ہے کہ:

''یہ علم اور حفظ والوں میں سے تھے، انہوں نے مصر میں اپنے والد کی تمام کتابیں اپنے حفظ سے تلامذہ کو پڑھ کر سنائیں، ان کے ساتھ کوئی کتاب نہ تھی اور ابن قتیبہ کی کتابیں تعداد میں اکیس تھیں''۔(۵)

**ہندوستان کے اہل علم میں حفظ کا رواج:** ہندوستان کے اہل علم میں بھی کتابیں حفظ

(۱) وفیات الاعیان جلد ۱ ص ۱۹۱۔ (۲) تذکرۃ الحفاظ جلد ۴ ص ۲۳۴۔ (۳) ایضاً جلد ۲ ص ۱۳۴۔ (۴) ایضاً جلد ۳ ص ۵۷۔ (۵) حسن المحاضرہ جلد ۱ ص ۱۵۶۔

کر لینے کا رواج تھا، شیخ عثمان ابن داؤد ملتانی متوفی ۷۳۶ھ کے متعلق سیر الاولیا کے حوالہ سے نزہۃ الخواطر میں ہے:

''انہیں فقہ میں ہدایہ اصول میں بزودی اور قوت القلوب مکی اور احیاء العلوم غزالی سلوک وتصوف میں برزبان یاد تھیں''۔(۱)

بابا داؤد کشمیری متوفی ۱۰۹۷ء کو مشکوٰۃ برزبان یاد تھی، اسی نسبت سے مشکوٰتی مشہور ہوئے، تذکرۂ علمائے ہند میں ہے:

''حافظ مشکوٰۃ المصابیح بود، بدین وجہ اورا مشکوٰتی می گفتند''۔(۲)

**محدثین کا حفظِ حدیث:** علمِ حدیث کے طالب علم غیر معمولی طور پر حدیثیں برزبان کرتے تھے، امام احمد بن حنبل فرماتے ہیں کہ:

''میں نے ہر وہ چیز برزبان کرلی جو ہیثم سے ان کی زندگی میں سنی تھی''۔(۳)

امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی اپنا واقعہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں مکہ جارہا تھا، راستہ میں ایک شیخ سے ملاقات ہوئی، ان کی روایتیں ایک دوسری سند سے میں نے حاصل کی تھیں، جو دو جزوں میں لکھی ہوئی تھیں، میں نے خیال کیا کہ یہ دونوں جز ساتھ موجود ہیں، انہیں شیخ سے پڑھ لوں، چنانچہ میں نے ان سے استدعا کی اور وہ سنانے پر آمادہ ہوگئے، اب میں اپنے جز نکالتا ہوں، تو سادے صفحات تھے میں ان ہی کو ہاتھ میں لے کر سننے لگا اور شیخ اپنی حدیثیں سناتے گئے، اتفاق سے ان کی نظر سادے صفحوں پر پڑگئی اور انہوں نے برہمی سے کہا تمہیں شرم نہیں آتی میں نے کہا، ابھی جو حدیثیں آپ نے روایت کیں وہ مجھے یاد ہوگئیں؟ انہیں یقین نہیں آیا اور خیال ہوا کہ وہ پہلے سے یاد ہوں گی، میں نے کہا دوسری روایتیں سنایئے، میں سنادوں گا، چنانچہ انہوں نے چالیس روایتیں سنائیں اور ان کے سوال پر میں نے سب انہیں اسی وقت دہرادیں، کہیں ایک حرف کی بھی

(۱) نزہۃ الخواطر، ص ۱۷۶۔ (۲) تذکرہ علمائے ہند، ص ۶۰۔ (۳) تذکرۃ الحفاظ جلد ۲ ص ۱۷۔

غلطی نہیں ہوئی۔(۱)

داؤد بن یحییٰ حافظ ابوعبداللہ محمد بن علی قرطمہ کے متعلق کہتے ہیں:

''لوگ حفظ میں ابوزرعہ اور ابوحاتم کا نام لیتے ہیں، واللہ میں نے قرطمہ سے زیادہ کسی کو حافظ نہیں پایا، میں ایک مرتبہ ان کے یہاں گیا، انہوں نے کہا یہ کتابیں رکھی ہیں، ان میں سے کوئی اٹھالو اور میں پوری زبانی پڑھ دوں، میں نے کتاب الاشربہ اٹھائی اور انہوں نے اول سے آخر تک اسے سناڈالا''۔(۲)

امام شعبی فرماتے ہیں کہ ''مجھ سے جب کسی شخص نے حدیث بیان کی تو اس کو میں نے حفظ کرلیا، میں جو کچھ سنتا ہوں اسے حفظ کرلیتا ہوں''۔(۳)

امام عجلی سے پوچھا گیا کہ کیا ان کے پاس حدیثوں کے مجموعہ کی کوئی کتاب موجود ہے؟ تو انہوں نے فرمایا ''میرا سفینہ میرا سینہ ہی ہے'' وہ بصرہ میں اپنے وقت کے حدیث کے سب سے بڑے حافظ تھے۔(۴)

**اسباق میں طلبہ کی ذہنی استعداد کا لحاظ:** مبتدیوں کو اتنا سبق دیا جاتا جتنا وہ یاد کر سکتے تھے، زرنوجی اپنے مشائخ کا یہ قول نقل کرتا ہے کہ ''مبتدیوں کو بس اس قدر سبق دینا چاہیے، جسے وہ دو مرتبہ کے اعادہ سے یاد کرلیں''۔(۵)

اس کے بعد جیسے جیسے طالب علم کی استعداد بڑھتی اسباق تدریجی طور پر بڑھاتے جاتے تھے، کسی طالب علم کو اس وقت تک کوئی چیز لکھنے کی اجازت نہ تھی، جب تک وہ اسے اچھی طرح ذہن نشین نہ کرلے، جب نئے طلبہ حلقہ میں آتے تو شیخ ان کی ذہنی استعداد کا امتحان لیتا، ماہرین تعلیم نے اس کی ہدایت کی ہے۔(۶)

علوم کی تعلیم میں یہ بھی ضروری سمجھا جاتا تھا کہ ایک فن میں مہارت حاصل کرنے

(۱) تذکرۃ الحفاظ جلد۲ص ۲۰۹۔(۲) ایضاً ص ۳۰۹۔(۳) طبقات الشافعیہ سبکی جلد۱ص ۲۳۴۔(۴) تذکرۃ الحفاظ جلد۳ص ۱۳۱۔(۵) تعلیم المتعلم ص ۴۰ و تذکرۃ السامع ص ۵۲۔(۶) تذکرۃ السامع۔

کے بعد دوسرے کو شروع کیا جائے، امام غزالی اور ابن خلدون نے اسے تفصیل سے بیان کیا ہے۔(۱)

**طرزِ تعلیم:** علامہ شبلیؒ اسلامی نظام تعلیم کے دور اول میں طرز تعلیم کے متعلق فرماتے ہیں:

> ''اس دوسر میں تعلیم کا مستند طریقہ وہی تھا جو آج مہذب ملکوں میں جاری ہے، یعنی املا جس کو اردوں میں لکچر دینا کہتے ہیں، استاذ ایک بلند مقام مثلاً کرسی یا منبر پر بیٹھ جاتا تھا اور کسی فن کے مسائل زبانی بیان کرنا شروع کرتا تھا، طالب علم جو ہمیشہ دوات وقلم لے کر بیٹھتے تھے، ان تحقیقات کو استاذ کے خاص لفظوں میں لکھتے جاتے تھے، اس طرح پر ایک مستقل کتاب تیار ہو جاتی تھی اور امالی کے نام سے مشہور ہوتی تھی، امالی ابن درید اور ثعلب وغیرہ اسی قسم کی تصنیفات ہیں، جب معمول سے زیادہ طلبہ حلقۂ درس میں جمع ہوتے تھے تو استاذ کے سامنے دائیں بائیں چند فاضل کھڑے ہوتے تھے جو دور والوں کو استاذ کے خاص الفاظ سنا سکتے تھے، یہ لوگ مستملی کہلاتے تھے، یہ طریقۂ تعلیم منقولی علوم کے ساتھ مخصوص نہیں تھا، ابو بشر متی جو بغداد میں ارسطو کی کتاب المنطق کا درس دیتا تھا، اس کے لکچر میں سینکڑوں طلبہ شریک ہوتے تھے، جن میں فارابی بھی تھا اور اس نے کئی سو صفحے خود نقل کیے تھے''۔(۲)

طلبہ املا وسماع کے وقت پورے طور پر متوجہ رہتے تھے، یہاں تک کہ اگر وہ کسی مسئلہ میں لگ جاتے تو بھی توجہ ادھر سے نہ ہٹتی، امام دارقطنی کی طالب علمی کے زمانہ کا یہ حیرت انگیز واقعہ ہے کہ وہ اپنی کم سنی کے زمانہ میں اسماعیل صفار کی مجلس میں حاضر تھے، صفار حدیثیں سناتے جاتے اور سماع میں شریک ہونے کے باوجود کوئی دوسری چیز لکھتے جاتے تھے، یہ دیکھ کر ایک ساتھی نے جھنجھلا کر کہا تم لکھنے میں مصروف ہو تمہارا سماع جائز نہ ہوگا،

(۱) احیاء العلوم جلد ا ص ۳۴۔ (۲) تذکرۃ السامع ص ۵۶۔

دار قطنی کو بھی طیش آیا اور انہوں نے کہا املا کے لیے میری سمجھ تمہاری سمجھ سے مختلف ہے، کیا تمہیں یاد ہے کہ شیخ نے کس قدر املا کرایا ہے؟ اس نے نفی میں جواب دیا، تو دار قطنی نے تفصیل بیان کرنی شروع کی کہ اٹھارہ حدیثیں لکھا چکے ہیں، پہلی حدیث عن فلاں عن فلاں تھی اور اس کا متن یہ اور یہ تھا، دوسری حدیث عن فلاں عن فلاں ہے اور اس کا متن یہ اور یہ ہے، اسی طریقہ سے اس وقت کی لکھائی ہوئی کل حدیثیں زبانی سنا دیں، یہ دیکھ کر لوگوں کو حیرت ہوئی۔(۱)

جب درس کے حلقہ میں مقرر کتابیں پڑھانے کا دستور ہوا تو اس کے دو طریقے رائج تھے، بعض مرتبہ اساتذہ کتابوں کی قرأت کرتے تھے اور شاگرد انہیں سنتے تھے اور بعض حلقوں میں استاذ کے سامنے کتابوں کی قرأت شاگرد کرتے تھے اور استاذ انہیں سنتا اور حسب ضرورت غلطی کے موقعوں پر ان کی تصحیح کرتا اور مشکل مقاموں پر شبہے دور کرتا۔

سندیں: ان مختلف طریقوں سے حاصل کیے ہوئے علم کی سندوں میں اعتبار اور استناد کے لحاظ سے درجے اور امتیاز قائم تھے اور اسی لحاظ سے سندیں دی جاتی تھیں اور ان سندوں کی مختلف قسمیں تھیں، مثلاً ایک قسم کی سند اصطلاحاً ''اجازۃ'' کہلاتی تھی، یعنی شیوخ اپنے کسی شاگرد کو کسی کتاب کا کچھ حصہ پڑھا دیتے اور اس کے باقی حصوں کے پڑھنے کی اجازت اپنے کسی ایسے شاگرد کو دیتے، جسے وہ پہلے پڑھا کر سند دے چکے ہوتے، یا اس طالب علم کو خود بغیر کچھ پڑھائے ہوئے اپنے شاگردوں کے زمرہ میں شامل ہونے کی اجازت دے کر اپنے کسی شاگرد سے اپنی کتاب کے پڑھنے کی اجازت دے دیتے تھے، اب وہ طالب علم پہلے فارغ التحصیل شاگرد سے اس کتاب کی ''اجازت'' کے طریق پر سند قرأت لیتا، جیسے اما شافعی کے سامنے ان کے ایک شاگرد زعفرانی نے کتاب الام بجز کتاب الصلوٰۃ والمناسک کے پوری پڑھی اور کتاب الصلوٰۃ اور کتاب المناسک خود امام شافعی نے

(۱) تذکرۃ الحفاظ جلد ۳ ص ۲۰۰۔

ان کے سامنے پڑھ دیں، اس کے بعد امام شافعی بغداد پہنچے، یہاں ایک دوسرے اہل علم کرابیسی ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے کتاب الام کی کتابیں (ابواب) پڑھنی چاہیں لیکن امام شافعی نے ان سے فرمایا کہ میں زعفرانی کو کتابیں دے چکا ہوں، ان سے حاصل کرلو، میں تمہیں ان سے پڑھنے کی سند اجازۃ دیتا ہوں۔(۱)

طریق سماع واجازۃ وقرأت کے فرقوں کا اندازہ حافظ ابن المفضل کے ذیل کے بیان سے ہوگا، وہ فرماتے ہیں:

> ''میں نے سلفی سے پوری صحیح بطریق اجازہ بذریعہ ابومکتوم ابن ابی ذرسنی اور ہمارے شیخ ابوعبید احمد بن زیادۃ اللہ غفاری نے مکہ میں ابومکتوم سے سنا تھا، تو میں نے ان سے اکثر حصہ سن لیا اور بقیہ حصہ کی انہوں نے اجازت دے دی، ابومکتوم کے واسطے سے سب سے آخر میں جس نے روایت کی ہے، وہ ابوالحسن علی بن حمید بن عمار انصاری ہیں، انہوں نے بطریق اجازۃ حاصل کیا تھا اور میں نے پوری کتاب اپنے استاذ ابوطالب صالح بن سند سے پڑھی، جنہوں نے اس کو طرطوسی سے اور طرطوسی نے ابوالولید باجی سے سنا تھا''۔(۲)

کتابوں کی سند واجازہ میں یہ ضروری تھا کہ شیخ اپنے شیوخ کے واسطوں سے اپنی قرأت وسماع کا سلسلہ اس کتاب کے مصنف تک پہنچائے، ورنہ وہ سند لائق اعتبار نہ سمجھی جاتی تھی، ایسی سندیں آج بھی عربی مدرسوں میں رائج ہیں۔

**نصاب تعلیم:** اسلامی نظام تعلیم میں علوم قرآن، تفسیر، حدیث، اصول، اصول فقہ، وکلام اور مناظرہ وغیرہ کی تحصیل مدرسہ کے ہر طالب علم کے لیے لازمی تھی اور طالب علموں کے اسباق میں اسی ترتیب بالا سے انہیں پہلے اور پیچھے جگہ دی جاتی تھی، ان کے علاوہ دیگر علوم حساب، ہیئت، طب، نجوم اور زراعت وغیرہ کی تحصیل اختیاری قرار دی گئی تھی، جس طالب

(۱) طبقات الشافعیہ جلد ا ص ۲۵۰۔ (۲) تذکرۃ الحفاظ جلد ۳ ص ۲۸۶۔

علم کو جس علم سے مناسبت ہوتی ہو اس کی طرف رجوع کرتا تھا اور اسی لیے ان علوم کی تحصیل مذہبی اصطلاح میں جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے، فرض کفایہ سمجھی جاتی تھی (۱) اس کے ساتھ مختلف علوم وفنون کے معلم اس کا لحاظ رکھتے تھے کہ وہ طالب علموں کے دلوں میں کسی خاص فن کی طرف سے حقارت کا جذبہ پیدا نہ کریں، مثلاً فقہ کا معلم علم لغت کی برائیاں نہ کرتا یا تفسیر اور حدیث کی تعلیم دینے والا علم فقہ کو ہلکہ کرکے نہ دکھاتا تھا۔

تعلیم کے طریقہ میں یہ بات لائق ذکر ہے کہ علوم وفنون کی تعلیم میں اساتذہ اصل مطمح نظر اپنے فن کے اصل قواعد اور اصول طالب علموں کو اس طرح ذہن نشین کرا دیتے تھے کہ انہیں فن میں حقیقی بصیرت حاصل ہو اور وہ خود سے ان کے دوسرے مسائل ان پر قیاس کرسکیں۔ (۲)

**طلبہ کے روزانہ کے اسباق کی ایک مثال:** طالب علموں کے ذمہ روزانہ بہت سے اسباق رہتے تھے، علامہ ذہبی نے امام نووی کے روزانہ کے اسباق کی فہرست حسب ذیل درج کی ہے، وہ یہ ہے، ۱۔الوسیط ۲۔الوسیط (دوسبق) ۳۔کتاب المہذب ۴۔الجمع بین الصحیحین حمیدی ۵۔صحیح مسلم ۶۔کتاب اللمع ابن جنی ۷۔اصلاح منطق ۸۔تصریف ۹۔اصول ۱۰۔اسمائے رجال ۱۱۔اصول دین۔

امام نووی ان گیارہوں سبقوں میں پابندی سے شریک ہوتے تھے اور ان کے تمام متعلقات، مشکلات کی شرح عبارت کی توضیح اور لغتوں کے معنیٰ وغیرہ روزانہ لکھتے بھی تھے۔

**بقدرِ استطاعت اسباق میں کمی کرنا:** اگر تعلیم کا بوجھ کسی پر زیادہ ہو جاتا تھا تو وہ اپنی استطاعت کے مطابق اس میں کمی کر دیتا تھا، چنانچہ امام نووی کو ان اسباق کی موجودگی میں طب پڑھنے کا خیال پیدا ہوا اور انہوں نے کتاب قانون خریدی، مگر وہ اس بوجھ کو سنبھال نہ سکے اور علم طب کی تحصیل کا ارادہ ترک کرکے وہ کتاب فروخت کر ڈالی۔ (۳)

---

(۱) تذکرۃ السامع ص ۳۵، ۳۶۔ (۲) تذکرۃ السامع ص ۵۸، ۱۱۸۔ (۳) تذکرۃ الحفاظ جلد ۴ ص ۲۵۱۔

**فنِ حدیث کی درسی کتابیں:** ہر فن کی تعلیم کے لیے اس عہد کی تک تصنیف کی ہوئی معیاری کتابیں پڑھائی جاتی تھیں، مثال کے طور پر فن حدیث کی درسیات ذیل میں پیش ہیں۔

فنِ حدیث کی تحصیل کے معنیٰ حدیث کے اسناد، رجال، معنی، لغت اور تاریخ پر عبور حاصل کرنے کے تھے۔

علم حدیث کا جو کم سے کم نصاب مقرر تھا، اس میں پہلے صحیح بخاری پڑھاتے تھے، پھر صحیح مسلم، اس کے بعد مشہور کتابیں موطا امام مالک، سنن ابی داؤد، نسائی، ابن ماجہ، جامع ترمذی، مسند شافعی (واحناف کو موطائے محمد) لازمی طور پر پڑھائی جاتی تھیں۔(۱)

خصوصاً صحاح ستہ میں سے کوئی کتاب چھوڑی نہ جاتی تھی، چنانچہ اکثر محدثین کے حالات میں ان کے پڑھنے کا ذکر آتا ہے، مثلاً امام نووی کے حالات میں علامہ ذہبی لکھتے ہیں:

> ''کتب ستہ (صحیح بخاری، مسلم سنن ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، مسند ابن حنبل، موطا، شرح السنہ بغوی، سنن دارقطنی اور بہت سی کتابیں سنیں''۔(۲)

ان صحاح وسنن کی قرأت اور سماع کے بعد علم حدیث میں بصیرت پیدا کرنے کے لیے سنن بیہقی اور مسند احمد بن حنبل، ابن حمید و بزاز وغیرہ پڑھتے تھے، کسی محدث کے لیے ان مذکورۂ بالا صحاح، سنن اور مسانید سے کم پر اکتفا کرنے کی اجازت نہ تھی (۳) اسی کے ساتھ اصول حدیث میں چند کتابیں لازمی تھیں، مثلاً کتاب العلل دارقطنی، کتاب المؤتلف والمختلف امیر ابونصر بن ماکولا کتاب وفیات الشیوخ حمیدی اور معرفۃ علوم الحدیث حاکم۔(۴)

پھر جو لوگ علم حدیث میں اعلیٰ بصیرت پیدا کرنی چاہتے تھے، وہ اس زمانہ میں بھی حدیث کی طلب کے لیے سفر کر کے ایک شہر سے دوسرے شہر جاتے تھے اور مختلف محدثین سے کتابیں اور روایتیں پڑھتے اور سنتے تھے، مثلاً ابن عساکر ابواسحاق ابراہیم بن احمد

---

(۱) تذکرۃ السامع ص ۱۲۷ تا ۱۲۹۔ (۲) تذکرۃ الحفاظ جلد ۴ ص ۲۵۱۔ (۳) تذکرۃ السامع ص ۱۲۹۔

(۴) وفیات الاعیان جلد ۱ ص ۶۱۴۔

نیشاپوری ان کے متعلق لکھتا ہے ''کمسنی میں علم حدیث حاصل کیا، نیشاپور میں روایتیں سنیں پھر نساء گئے، جہاں حسن بن سفیان سے مسند ابن مبارک اور مسند ابن ابی شیبہ اور انتخاب ابوبکر بن علی سنی''۔(۱)

اسی طرح اس زمانہ کے بہت سے اہل علم کے سوانح میں ایک شہر سے دوسرے شہر کو جا کر حدیثیں سننے کے حالات تذکرۃ الحفاظ ذہبی، ابن عساکر، ابن خلکان، الدرر الکامنہ ابن حجر اور شذرات الذہب ابن عماد حنبلی میں پائے جاتے ہیں۔

**فنِ حدیث کی معیاری تحصیل:** فن حدیث کی معیاری تحصیل اور ''محدث'' کا لقب پانے کے لیے چند امور ضروری سمجھے جاتے تھے۔

۱۔صحیح احادیث کا معتد بہ حصہ برزبان ہو۔

۲۔حدیث کے جملہ اقسام صحیح، حسن، ضعیف ومرسل ومسند وغیرہ پر کامل عبور ہو۔

۳۔علم درایت سے پوری آگاہی ہو، یعنی حدیث کے الفاظ اور معانی پر اس حیثیت سے کامل نظر ہو کہ وہ عربی قواعد اور شرعی ضوابط کے لحاظ سے واقعی قول رسول ﷺ معلوم ہو، چنانچہ ابن جماعہ محدث کی تعریف میں فرماتے ہیں:

> ''محدث وہ ہے جو اسانید وعلل واسمائے رجال پر جاری ہو، متون حدیث نوک زبان ہوں اور کتابوں میں سے صحاح ستہ، مسند احمد، سنن بیہقی اور معجم طبرانی کم سے کم سن چکا ہو''۔(۲)

**دیگر علوم کی درسیات:** جس طریقہ سے علم حدیث کی یہ کتابیں مقرر تھیں، اسی طریقہ سے دوسرے شرعی، ادبی اور عقلی علوم کا نصاب بھی مقرر تھا، ان علوم میں بھی اسی طریقہ سے مثلاً پہلے اشعار ودواوین یاد کراتے، صرف ونحو کے اہم مسائل ذہن نشین کراتے اور ادب وشعر میں ملکہ پیدا کرتے تھے، عقلیات میں بھی پہلے مبادیات حفظ کرتے، پھر کتابیں پڑھتے،

---

(۱)ابن عساکر۔(۲)مفتاح السعادۃ جلد۲ص۳بحوالہ طبقات الشافعیہ سبکی۔

ان کی شرحوں سے گذرتے اور علوم سائنس میں بھی مبادیات کی تحصیل کے بعد عملی طور پر سائنٹفک تجربے کرتے اور ایجادات اور اکتشافات میں لگے رہتے تھے۔

مثلاً ابن ابی اصیبعہ اپنے چچا رشید الدین علی بن خلیفہ طبیب کی تحصیل علم کی تفصیل بیان کرتا ہے کہ "انہوں نے پہلے ابوالفی صالح بن احمد قرشی مقدسی سے جو بچوں کو تعلیم دینے میں ماہر تھے، قرآن مجید حفظ کیا، پھر علم حساب پڑھا، پھر جمال الدین بن ابی الحواضر کی خدمت سے وابستہ ہو کر علم طب کی تحصیل شروع کی اور جالینوس کی کتابیں پڑھیں اور اس فن کے مبادیات حفظ کیے، پھر اطبا کی جماعت میں حاضر رہنے لگے اور بیمارستان میں عملی تجربہ اور امراض کی قسموں کی تعلیم حاصل کرتے رہے اور علاج و معالجہ کا طریقہ سیکھتے رہے، پھر اسی اثنا میں علم امراض چشم کی تعلیم حاصل کی اور قاضی نفیس الدین ابن زبیر سے جو بیمارستان کے شعبۂ چشم کے افسر اعلیٰ تھے، اس فن کو عملی حیثیت سے سیکھا، پھر اسی طرح آپریشن کرنے کی تعلیم اور مشق بہم پہنچائی اور نیز دوسرے علوم کی مہارت کے لیے موفق الدین عبداللطیف بن یوسف بغدادی اور سدید الدین منطقی سے سلسلۂ تعلیم جاری کیا اور ان سے ادب، فلسفہ اور منطق کی تحصیل کی، نیز علوم نجوم کی تحصیل ابو محمد بن جعدی سے کی اور فن موسیقی کی تعلیم ابن دیجور مصری سے پائی اور بیس سال کی عمر میں ان تمام علوم و فنون میں مہارت حاصل کر لی اور شام پہنچ کر مطب شروع کر دیا، اس کے بعد پانچ سال مزید تحصیل میں صرف کیے اور پچیس سال کی عمر میں ماہر کامل بن گئے۔(۱)

شیخ عبدالحق محدث دھلوی نے اپنے تحصیل علم کے حالات کسی قدر تفصیل سے لکھے ہیں، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں ہندوستان میں طلبہ کس ترتیب سے پڑھتے، نصاب کی کتابوں اور ان کے حواشی و شروح کے متعلق کیا سمجھتے تھے، تعلیم کی مدت کیا تھی اور تعلیم میں اصل مطمح نظر کیا رہتا تھا اور تعلیم و تعلم کا کیا طریقہ رائج تھا، فرماتے ہیں:

(۱) عیون الانباء جلد ۲ ص ۲۴۷، ۲۴۸۔

''اول از قرآن مجید متسابقہ تعلیم فرمودند، سبق در سبق ایشاں می نوشتند، و من می خواندم از قرآن ہمیں مقدار تعلیم کردہ ام، بعدازاں باثر تربیت وشفقت ایشاں چناں قوت بہم رسید کہ ہر روز قدرے از قرآن می خواندم و ہر مقدار کہ می خواندم پیش ایشاں می گذرانیدم، در دو سہ ماہ ختم قرآن تمام کردم''۔

''ودر خط سواد چنانچہ معلمان جلیل اطفال را در مکتبہا یاد دہند، مفید نشدند، فقیر را تا فاو قاف بر طریقۂ اطفال مفید شدہ نویسانیدہ باشند بعدازاں بطریق اجمال دراندک مدت شاید اگر مقدار یک ماہ تعین کنیم دروغ نگفتہ باشم قدرت کتابت وسلیقۂ انشا پیدا شد''۔

''واز کتاب ہائے نظم واشعار کہ تعلم آن متعارف ایں دیار است شاید کہ چند چیز جز واز بوستاں وگلستاں ودیوان حافظ تعلیم کردہ باشند، وہم از ابتدا حالت صغر بعداز ختم قرآن میزان صرف یاد دادند، تا مصباح وکافیہ خود تعلیم فرمودند.... وگاہے کتابہا را تعدادی کردند وی فرمودند، ہمیں چند کتاب را کہ خواندی دانشمند شدی''۔

''می فرمودند تو یک مختصر از ہر علم بخواں ترا پسندیدہ ست، بعدازاں انشاء اللہ چناں ابواب برکت وسعادت برتو بکشاید، کہ جمیع علوم بے تکلف تحصیل روے نماید.....از مختصرات نحو مثل کافیہ، ولب وارشاد، شاید کہ در بعضے اوقات یک یک جزو بلکہ بیشتر طے می نمودم بلکہ بہ سبب حرص وشوقیکہ بر اتمام تحصیل وفراغ داشتم، چناں بودم کہ اگر جزوے ازیں مختصرات مصحح ومحشی بدست می افتاد، بگذرانیدن آں پیش استاذ نمی پرداختم، وبجملی از مطالعہ کہ دراں اوان بنظر درحواشی دست می داد اکتفا کردہ، بجز و دیگری انداختم.....مفید نہ بودم، کہ شروع از اول کتاب باید نمود، واختتام بآخران کرد مطمح نظر تحصیل علم بود، ہر نوع کہ باشد دوازدہ یا سیزدہ

سالہ بودہ ام کہ شرح شمسیہ وشرح عقائد می خواندم و پانزدہ یا شانزدہ کہ مطول ومختصر را گذراندم وپیشتر بیک سال از عددے کہ ظرفا درشمار عمر از ذکران ملاحظہ کنند از علوم عقلی ونقلی آنچہ درافادہ واستفادہ از صورت ومادہ کافی ووافی باشد تمام کردم....وبالجملہ ہمیں قیاس کہ برخواندم برسائر کتب عبوری کردم وعثوری نمودم، غیر آنکہ مدت ہفت ہشت سال بلکہ زیادہ بعد از رسیدن بکتب عربیت ومنطق وکلام وحصول نوعے از قوت اکمال واتمام ملازمت درس بعضی از دانشمندان ماوراء النہر بطورے نمودہ شد کہ در تمامی شب وروز شاید کہ دو سہ ساعت از مطالعہ وتعقل واشتغال فرصتے دست نمی دادہ باشند"۔(۱)

مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی نے رسالہ وصیت نامہ میں تعلیم کے طریقہ اور کتابوں کی ترتیب پر خیالات ظاہر کیے ہیں، کہ یہ ان کا آزمودہ طریقہ ہے، اس سے اس زمانہ میں ہندوستان کے تعلیمی طریقے اور کتابوں کی ترتیب پر روشنی پڑتی ہے، مولانا ابوالحسنات صاحب ندوی مرحوم نے اسے اپنے رسالہ "اسلامی درسگاہیں" میں نقل کیا ہے، اسی ذیل میں پیش کیا جاتا ہے:

"طریق تعلیم علم چناں کہ بہ تجربہ محقق شد آں ست کہ نخست رسائل مختصرہ صرف ونحو درس گویند سہ سہ نسخہ از ہر یکے یا چہار چہار بقدر ذہن طالب، بعد ازاں کتابے از تاریخ یا حکمت عملی کہ بزبان عربی باشد آموزند ودران میان بہ طریق تتبع لغت وبرآوردن مشکل از جائے آں مطلع سازند، چوں قدرت بزبان عربی یافت موطا بروایت یحییٰ بن یحییٰ مسمودی بخوانانند، وہرگز آں را معطل نگذارند، کہ اصل علم حدیث ست، وخواندن آں فیضہا دارد ماراسماع جمیع آں مسلسل ست، بعد ازاں قرآن عظیم درس گویند، باں صفت کہ صرف قرآن

---

(۱) اخبار الاخیار ص ۲۹۰ تا ۲۹۲۔

خواند، بغیر تفسیر و ترجمہ گوید وانچہ مشکل باشد، در نحو، یا در شان نزول متوقف شود بحث نماید، بعد فراغ از درس تفسیر جلالین را بقدر درس بخواند، دریں طریق فیضہا است، بعد ازاں دریک وقت کتب حدیث بخواند مانند صحیحین وغیر آنہا وکتب فقہیہ وعقائد وسلوک ودریک وقت کتب دانشمندی مثل شرح ملا جامی وقطبی وغیر آں الا ماشاء اللہ واگر میسر آید کہ مشکوٰۃ رایک روز بخواند درروز دیگر شرح طیبی بقدر انچہ روز اول خواندہ است بخواند خیلے نافع ست''۔(۱)

**تکمیل علوم کے چند لازمی طریق:** ساتویں آٹھویں صدی میں طالب علموں کے لیے فنون کے مبادیات کے حفظ کرنے کے بعد مختلف فنون کی تکمیل کے لیے حسب ذیل طریقوں پر عمل کرنا ضروری تھا اور تاوقتیکہ کوئی طالب علم ان منزلوں سے گذر نہ لے اسے صاحب فن کا درجہ حاصل نہ ہوتا تھا۔

۱۔اساتذہ کے درس کے حلقہ میں زبانی خطبوں کا سلسلہ اس عہد میں بھی جاری تھا، طلبہ ان میں التزام سے شریک ہوکر املا کرتے تھے۔

۲۔اس عہد میں اساتذہ سے ہر فن کی اہم کتابوں کے سبقاً سبقاً پڑھنے کا طریقہ جاری ہو گیا تھا اور طالب علموں کے لیے ضروری تھا کہ وہ ہر فن کی معیاری (کلاسیکل) کتابیں استاذوں سے پڑھیں اوران کی قرأت اور سماع کی سند اوراجازت حاصل کریں۔

۳۔طلبہ کے لیے ضروری سمجھا جاتا تھا کہ وہ اپنے استاذوں سے اجازت لینے کے بعد علم کی تحصیل کے لیے دور دراز کے سفر طے کریں، چنانچہ طلبہ اپنی جماعت کی جماعت تیار کرتے تھے اور مختلف شہروں میں گھوم کر وہاں کے ممتاز اہل علم سے علوم میں بصیرت پیدا کرتے تھے۔

۴۔ہر طالب علم کے لیے اپنے عہد کے بلند پایہ مصنفین سے شاگردی کا شرف

(۱)اسلامی درسگاہیں ص ۱۰۷،۱۰۸۔

حاصل کرنا ضروری تھا، اس کے مدرسہ کے جو اساتذہ صاحب تصانیف ہوتے، ان سے ان کی کتابیں پڑھ کر ان کی قرأت اور سماع کی سند حاصل کرتے تھے، پھر اپنے علمی سفروں میں زیادہ تر علم کی تحصیل اسی ذریعہ سے کرتے، ہر شہر میں جو ممتاز اساتذہ اور مصنّفین ہوتے تھے ان کے درس کے حلقہ میں شریک ہو کر ان کی کتابوں کی اجازت وسند حاصل کرتے تھے، کسی کتاب کا پڑھنا اس وقت تک معتبر نہ سمجھا جاتا تھا، جب تک اس کے مصنف سے یا اس کے شاگرد یا شاگردوں کے شاگرد سے اس کے پڑھنے کی اجازت حاصل نہ کر لی جاتی۔

۵۔ طلبہ جب تک علوم میں پوری بصیرت پیدا نہ کرتے وہ اختلافی مسئلوں کا مطالعہ نہ کرتے تھے، جب انہیں اپنے علم پر بھروسہ ہو جاتا؛ تو پھر نظر کو زیادہ وسیع کرنے کے لیے خلافیات کا مطالعہ کرتے تھے۔

۶۔ جب علمی استعداد کمال کے درجہ پر پہنچ جاتی اور فن کی اکثر کتابیں نگاہوں سے گذر جاتیں تو پھر درس وافتا کی مسند پر بیٹھتے تھے اور اپنی تصنیف اور تالیف کے ذریعہ سے فیض جاری کرتے تھے؛ اسی سلسلہ میں علمائے اسلام کے اختلافی مسئلوں پر تحقیق کی نظر ڈالتے تھے اور اگر ضرورت ہوتی تو ان خلافیات پر اپنی تصنیفات میں منصفانہ نظر ڈالنے کی کوشش کرتے تھے۔(۱)

(۱) تذکرۃ السامع ص ۱۳۳، ۱۴۲، ۱۱۴، ۱۱۵، ۱۱۹۔

# (۸)

# طرزِ تعلیم ونصابِ درس کی چند خامیاں اور ان کی اصلاح کی کوششیں

**امتدادِ زمانہ سے طرز تعلیم ونصاب درس میں چند خامیاں اور ان کی اصلاح کی کوششیں:** امتداد زمانہ سے اسلامی طرزِ تعلیم ونصاب درس میں چند خامیاں پیدا ہوئیں اور مختلف زبانوں میں ان کی اصلاح کی کوششیں کی گئیں، جب اسلامی حکومتوں کے شباب کا دور آیا اور علما بھی حکومت کے مختلف منصبوں، افتا، قضا، خطابت اور اوقاف کی تولیت وغیرہ پر مقرر کیے جانے لگے، تو چوتھی پانچویں صدی ہجری سے لوگوں کی توجہ علم فقہ پر زیادہ مبذول ہوگئی تھی، اس کے علاوہ فقہ میں مختلف مذہبوں کے پیدا ہو جانے کی وجہ سے خلافیات کے نام سے اس علم میں ایک مستقل باب کا اضافہ ہوگیا تھا اور تعلیم وتعلم میں بھی ان ہی چیزوں پر توجہ کی جانے لگی، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ رفتہ رفتہ مدرسوں کے نصاب تعلیم میں خلافیات کے رسائل زیادہ داخل ہو گئے اور دوسرے علوم کی طرف توجہ کم ہوگئی۔

امام غزالی وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے ان خامیوں کا احساس کیا اور احیاء العلوم میں ان پر تفصیل سے نظر ڈال کر ان کی اصلاح کی تدبیریں بتائیں، جنہیں مولانا شبلی مرحوم نے ''تعلیم کی اصلاح'' کے عنوان سے الغزالی میں مفصل بیان کیا ہے، اس کا خلاصہ یہ ہے:

۱۔ امام غزالی نے مذہبی اور غیر مذہبی علوم کی تقسیم کر کے جو مختلف علوم مذہبی سمجھے جانے لگے تھے، ان کی تردید کی اور ضروری علوم پر متوجہ کیا۔

۲۔ خصوصاً علم فقہ کو جو اس زمانہ میں معیشت کے حاصل کرنے کا ذریعہ بن گیا، دنیاوی علوم میں شمار کیا۔

۳۔ شرعی علوم کے غلط استعمال سے روکا۔

۴۔ فقہی وکلامی مناظروں سے باز رکھ کر صحیح علم کلام کے حاصل کرنے کی تلقین کی۔

۵۔ ان شرعی علوم کے لیے ایک مختصر نصاب تعلیم تیار کیا، جن کی تحصیل مسلمانوں کے لیے ضروری ہے۔

امام غزالی کی اصلاح کی اس آواز کا نتیجہ آگے چل کر مولانا شبلی مرحوم کے الفاظ میں حسب ذیل ظاہر ہوا:

> ''تعلیم کے نصاب میں فقہ وکلام کے ساتھ منطق وفلسفہ داخل ہوگیا، دنیوی علوم کے لیے اتنا کافی وقت نکل آیا، کہ فقہا ومحدثین بھی ریاضی داں اور حساب داں ہونے لگے، فقہ میں سے علم الخلافیات کا حصہ بالکل خارج ہوگیا، کلام کے بہت سے غیر ضروری مباحث چھٹ گئے''۔(۱)

پھر آٹھویں صدی میں علامہ ابن خلدون نے چند اصلاحیں پیش کیں، ان سے اس عہد کی خامیوں کا بھی اندازہ ہوگا، مثلاً:

۱۔ تعلیم کی ابتدا قرآن مجید سے شروع کرنے کا عام رواج اصلاح کے قابل ہے۔

۲۔ جو علوم دوسرے علوم کے حاصل کرنے کے ذرائع ہوں، ان میں نہ زیادہ دقت نظر پیدا کی جائے اور نہ اس کے فروعی مسئلوں پر وقت صرف کیا جائے۔

۳۔ کتابوں اور علوم کے جو مختصرات تیار کیے گئے ہیں، ان پر علم کی تحصیل کی بنیاد

---

(۱) الغزالی از ص ۲۱۱ تا ۲۲۰، ان مباحث کی تفصیل کے لیے دیکھئے احیاء العلوم جلد ۱ ص ۹ تا ۳۲۔

نہ قائم کی جائے۔

۴۔ایک ہی فن کی ایک ہی قسم کی بہ کثرت کتابیں پڑھانا نہ صرف تضیع اوقات بلکہ مانع تحصیل علم ہے۔

**تعلیم کا آغاز قرآن مجید سے:** بچوں کی تعلیم قرآن مجید سے شروع کرانے کا طریقہ اگر چہ تمام اسلامی ملکوں میں رائج تھا لیکن بعض اہل علم اسے اس لیے محل نظر سمجھنے لگے تھے کہ بچوں کو ان کی بے سمجھی کے زمانہ میں خدا کی کتاب پڑھائی جائے، چنانچہ ابن خلدون نے قاضی ابوبکر ابن عربی کے حوالہ سے اس مسئلہ پر ذیل کے خیالات ظاہر کیے ہیں:

''قاضی ابوبکر بن عربی نے اپنے سفرنامہ میں طرزِ تعلیم کے متعلق ایک نادر طریقہ پیش کیا ہے، وہ عربیت اور شعر کی تعلیم کو تمام علوم کی تعلیم پر مقدم کرتے ہیں، جیسا کہ تقریباً اہل اندلس کا طریقہ ہے، وہ کہتے ہیں کہ پہلے شعروادب کی تعلیم دینا چاہیے، پھر حساب لکھا کر اس کی مشق کرانی چاہیے، یہاں تک کہ وہ اصول وقوانین کو سمجھ سکے، اس کے بعد قرآن پڑھانا چاہیے کیوں کہ اس ترتیب سے پڑھنے سے قرآن اس کے لیے آسان ہو جائے گا، پھر وہ کہتے ہیں کہ ہمارے ہم وطنوں کی غفلت پر ماتم ہے کہ وہ بچہ کے ہاتھ میں شروع ہی میں خدا کی کتاب پکڑ وادیتے ہیں اور وہ ایسی چیز پڑھتا ہے جسے بالکل نہیں سمجھ سکتا''۔

''اس کے بعد وہ کلام پڑھانے کے لیے کہتے ہیں پھر اصول فقہ، پھر مناظرہ، اس کے بعد علوم حدیث کا درجہ دیتے ہیں۔

اس کے ساتھ دو علموں کو ملا کر پڑھانے کی ممانعت کرتے ہیں، البتہ اگر طالب علم اپنی تیزی اور ذکاوت سے اس قابل ہو تو کوئی مضائقہ نہیں''۔

اس کے بعد وہ یہ رائے ظاہر کرتا ہے کہ:

درحقیقت یہ ایک عمدہ طریقۂ تعلیم ہے لیکن جو عادتیں جاری ہیں، ان کا بدلنا

دشوار ہے اور لوگ قرآن مجید کی تعلیم کو مقدم تبرک اور ثواب کی نیت سے کرتے ہیں، اس کے علاوہ ایک بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ یہ خطرہ رہتا ہے کہ آگے چل کر ممکن ہے بچہ کی تعلیم جاری نہ رہ سکے تو قرآن کی تعلیم کا موقع نہ مل سکے گا خصوصاً اس لیے کہ بچے بچپن میں والدین کے مطیع رہتے ہیں، بالغ ہونے کے بعد والدین کا اختیار ان پر باقی نہیں رہتا، اس لیے اگر وہ تعلیمی سلسلہ کو منقطع کر دیں گے تو قرآن کی تحصیل کا فرض باقی رہ جائے گا۔

لیکن جس بچہ کے متعلق یہ یقین ہو کہ اس کا تعلیمی سلسلہ منقطع نہ ہوگا تو قاضی ابوبکر نے جو طریقۂ تعلیم بیان کیا ہے اسے اختیار کرنا بہتر ہوگا''۔(۱)

**علومِ غیر مقصود بالذات کو مقصود بالذات بنانے کی مخالفت:** ابن خلدون ان علوم پر جو دوسرے علوم کے پڑھنے کے وسیلہ کے لیے پڑھا جاتے ہیں اور جنہیں اس نے علوم آلیہ کی اصطلاح سے یاد کیا ہے، کم توجہ کرنے کی ہدایت کرتا ہے وہ لکھتا ہے:

''متداول علوم کی دو قسمیں ہیں، ایک مقصود بالذات ہیں، جیسے تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، طبیعیات، الٰہیات اور ایک وہ علوم ہیں جو ان کے حاصل کرنے کا ذریعہ ہیں، جیسے قواعد عربی، حساب، منطق، پس جو علوم مقصود بالذات ہیں اگر ان میں کلام کو وسعت دی جائے، تو کوئی حرج نہیں لیکن جو علوم دوسرے علوم کا آلہ ہیں، جیسے قواعد عربی اور منطق وغیرہ تو ان کو صرف اسی حیثیت سے دیکھنا چاہیے، کہ وہ آلہ ہیں، اس لیے ان میں کلام کو وسعت نہ دینی چاہیے، کیوں کہ اس سے ان کا اصل مقصد فوت ہو جائے گا اور علوم مقصود بالذات کی تحصیل میں رکاوٹ پیدا ہوگی، حالاں کہ وہی اہم ہیں اور اس طریقہ سے طالب علم کی عمر ان سب کی تحصیل کے لیے کافی نہ ہوگی، کیوں کہ ان علوم آلیہ کی مصروفیت میں

---

(۱) مقدمہ ابن خلدون ص ۶۱۸، ۶۱۹۔

عمر ضائع ہو جائے گی، جیسا کہ متاخرین نے نحو، منطق اور اصول فقہ کے متعلق کیا ہے''۔(۱)

**مختصرات سے اجتناب:** ہر فن کے مسئلوں کے سمیٹنے کے لیے ''مختصر'' کے نام سے جو رسالے لکھے جاتے تھے، ان کے متعلق کہتا ہے:

''اکثر متاخرین نے علوم وفنون کے طریقے کو مختصر کر دیا ہے اور ہر علم کی ایک مختصر سی فہرست مرتب کر لی ہے، جو مختصر لفظوں میں اس کے تمام مسئلوں اور دلیلوں پر مشتمل ہوتی ہے، ان لوگوں نے تفسیر اور بیان کی بڑی کتابوں کا اختصار کر لیا ہے، جیسا کہ ابن حاجب نے فقہ واصول فقہ میں ابن مالک نے قواعد عربی اور خونجی وغیرہ نے منطق میں کیا ہے لیکن تعلیم کا یہ طریقہ نقصان دہ ہے اور اس سے تحصیل میں خلل پڑتا ہے، تمام خرابیوں کے ساتھ طالب علم کے لیے بڑی دشواری یہ ہے کہ انہیں مشکل اور مختصر الفاظ کا تتبع کرنا پڑتا ہے اور ان میں سے دشواری کے ساتھ مسائل کو نکالنا پڑتا ہے، ان تمام خرابیوں کے علاوہ ان ''مختصرات'' کی تعلیم سے جو ملکۂ علمی حاصل ہوتا ہے وہ اس ملکہ سے ناقص ہوتا ہے، جو طویل الذیل کتابوں کے پڑھنے اور ایک بات کے بار بار دہرانے سے حاصل ہوتا ہے''۔(۲)

**ایک ہی فن کی بہ کثرت کتابوں کی تعلیم کے نقصانات:** ایک ہی فن کی بہ کثرت کتابیں پڑھنے کی مخالفت میں اس نے دکھایا ہے، کہ کتابوں کی زیادہ تصنیف علم اور تعلیم کی ترقی میں مانع ہے، لکھتا ہے:

''لوگوں کو علم کی تحصیل میں جس چیز نے نقصان پہنچایا ہے وہ کتابوں کی کثرت، اصطلاحوں کا اختلاف، تعلیم کے طریقوں کا متعدد ہونا اور پھر طالب

---

(۱) مقدمہ ابن خلدون ص ۶۱۵۔ (۲) مقدمہ ابن خلدون ص ۶۱۰۔

علم سے ان کے یاد کرنے کا مطالبہ کرنا ہے، جو کچھ ایک فن کے متعلق لکھا گیا ہے، طالب علم کی عمر اسی کا ساتھ نہیں دے سکتی، اس لیے علم کی تحصیل میں خواہ مخواہ کوتاہی واقع ہوتی ہے، فقہ مالکی میں اس کی مثال مدونہ اور اس کی شرحیں ہیں، ابن یونس، لخمی، ابن بشیر، وغیرہ کی کتابیں اور تنبیہات ومقدمات بیان وغیرہ یہی حال ابن حاجب کی کتابوں اور اس کی شرحوں کا ہے، یہ تمام کتابیں مکرر ہیں اور معنی سب کے ایک ہیں لیکن طالب علم سے سب کے یاد کرنے کا مطالبہ کیا جاتا ہے اور عمر صرف ایک ہی کتاب میں گذر جاتی ہے''۔

''اگر اساتذہ صرف مذہبی مسائل پر اکتفا کرتے تو تعلیم آسان ہوجاتی اور اس کا ماخذ قریب ہوجاتا''۔(۱)

**طریقۂ تعلیم کے متعلق ابن خلدون کے چند مفید مشورے:** ابن خلدون نے طریقۂ تعلیم کی مذکورۂ بالا خامیاں مٹانے کے علاوہ چند مفید مشورے بھی دیے ہیں، جو اجمالاً حسب ذیل ہیں لکھتا ہے:

''طالب علموں کے لیے علوم کی تلقین اس وقت مفید ہوسکتی ہے، جب وہ تھوڑا تھوڑا تدریجاً پڑھائے جائیں، پہلے ہر فن کے چند اصولی مسئلے ذہن نشین کرائے جائیں، پھر اجمال کے ساتھ ان کی شرح بیان کی جائے اور اس میں ان کی قوت فہم اور استعداد ملحوظ رکھی جائے، یہاں تک کہ فن کے آخری حصے انہیں سمجھائے جائیں، اس وقت ان میں اس فن کے متعلق ایک قسم کا ملکہ پیدا ہوگا اور اس کی غایت یہ ہوگی کہ وہ اس فن کے سمجھنے اور اس کے مسائل حاصل کرنے کے لیے تیار ہوجائیں، پھر دوسرے فن کی جانب رجوع کیا جائے اور اسی ترتیب سے وہ فن بتدریج انہیں پڑھایا جائے اور پھر شرحوں وغیرہ سے گذر

(۱) مقدمہ ابن خلدون ص ۶۰۹۔

کر اس کے اختلافی مسائل سمجھائے جائیں، یہاں تک کہ وہ فن کو پورے طور پر حاصل کر لیں اور اس طریقہ سے تدریجاً ان میں عمومی علمی ملکہ پیدا ہو جائے گا، ورنہ اگر شروع ہی میں انتہائی مسائل ان پر بار کر دیے جائیں گے، تو رفتہ رفتہ ان کی طبیعت چھوٹ جائے گی اور بالآخر وہ تعلیم سے منہ موڑ لیں گے۔

''اسی طرح فنون کی تحصیل میں ناغہ کرنا مناسب نہیں، ورنہ اس کی وجہ سے فن کا آخری حصہ اول سے منقطع ہو جائے گا اور طلبہ کو دشواری پیش آئے گی اور پراگندگی خاطر لاحق ہوگی''۔(۱)

قاضی ابن جماعہ نے بھی اپنی کتاب میں جا بجا مفید تعلیمی مشورے دیے ہیں، جیسے تعلیم کے لیے اساتذہ کو بار بار نہ بدلا جائے، ایک کتاب میں پوری بصیرت حاصل کر لی جائے، پھر دوسری کتاب شروع کی جائے (۲) کتابوں کو حفظ کرنے سے پہلے ان کی دیکھ بھال کر پوری تصحیح کر لی جائے (۳) علم کو کتاب میں منحصر نہ سمجھا جائے، کیوں کہ علم صرف کتاب سے حاصل نہیں ہوتا، بلکہ استاذ سے شکوک رفع کرنے اور خود تحقیق و تفتیش کرنے سے مسائل حل ہوتے ہیں (۴) اور دو فنون بیک وقت حاصل نہ کیے جائیں، بلکہ یکے بعد دیگرے پڑھنا چاہیے۔(۵)



**عالم اسلامی میں جدید تعلیمی انقلاب:** اسلامی طریق تعلیم کی جن خامیوں کی طرف امام غزالی اور علامہ ابن خلدون نے توجہ دلائی ہے، وہ دور اخیر تک ہندوستان کی اسلامی درس گاہوں میں بھی باقی تھیں، خصوصاً نصاب تعلیم میں غیر معمولی ابتری پیدا ہو گئی تھی، طالب علموں کی عمریں علوم الیہ ہی کے پڑھنے پڑھانے میں ضائع کر دی جاتی تھیں اور شرعی علوم قرآن، حدیث اور نقد رجال وغیرہ پر کم توجہ صرف کی جاتی تھی، فقہ و کلام میں بھی سارا

(۱) مقدمہ ابن خلدون ص ۶۱۱۔ (۲) تذکرۃ السامع ص ۱۱۷۔ (۳) ایضاً ص ۱۲۱۔ (۴) تذکرۃ السامع ص ۱۲۳ و ۱۱۴۔ (۵) ایضاً ص ۵۷۔

زور خلافیات پر صرف ہوتا تھا اور فقہی اور کلامی مسائل پر علما میں باہم تفسیق و تکفیر کی عام گرم بازاری تھی، پھر جدید علوم وفنون کی تحصیل اگر کفر نہیں تو درجۂ فسق تک علی گڑھ کی جدید تعلیمی تحریک کے باوجود باقی رہ گئی تھی کہ اسی اثنا میں مجلس ندوۃ العلما کی صدائے اصلاح بلند ہوئی اور اس کی توجہ خصوصاً ذیل کے اہم مسائل پر مرکوز رہی۔

۱۔ نصاب تعلیم کی اصلاح کرنا۔

۲۔ باہمی فرقہ وارانہ اختلافات اور ایک دوسرے کی تفسیق و تکفیر کو روکنا۔

۳۔ بقدر ضرورت دینی علوم کے ساتھ نئے فنون کی تعلیم دینا۔

پھر ان مقاصد کے پورے طور پر حاصل کرنے کے لیے اس مجلس نے دارالعلوم ندوۃ العلما کی بنیاد ڈالی، تاکہ ان اصولوں کے بموجب تعلیم کا صحیح طریقہ رائج ہو، دارالاقامہ کے لڑکوں کی اسلامی اخلاق کے بموجب تعلیم و تربیت کی جائے اور اس مدرسہ کے فارغ التحصیل علما ملت کی نئی ضرورتوں سے آشنا ہو کر انہیں پوری کریں۔

یہ شکر کا مقام ہے کہ آج نصف صدی کے بعد ہندوستان میں اس مجلس کی اصلاح کی صدا کے نتائج ہماری آنکھوں کے سامنے ہیں، آج ہندوستان میں نہ صرف دارالعلوم ندوۃ العلما میں تعلیم کا نیا نصاب جاری ہے، بلکہ تدریجاً دوسرے اسلامی مدرسوں نے بھی کم وبیش اس کی یہ دعوت قبول کر لی ہے اور ہر مدرسہ کے نصاب تعلیم میں کچھ نہ کچھ تبدیلی رونما ہو چکی ہے۔

فرقہ وارانہ اختلافات اور باہمی تفسیق و تکفیر فقہ اور کلام کے خلافیات کے باب سے پیدا ہوئے تھے، ندوۃ العلما کو اس کے دوسرے مقصد میں بھی کامیابی حاصل ہوئی، چنانچہ ہندوستان کے مختلف اسلامی فرقوں میں باہمی رواداری کا تخیل پیدا ہو چکا ہے اور تکفیر و تفسیق کے باب میں اگرچہ علمائے زمانہ کی زبانیں اب بھی کبھی کبھی کھل جاتی ہیں اور مکفرین کا ایک مختصر گروہ مستقل طور پر موجود ہے، تاہم ان کے فتووں کا اثر صرف زبان قلم

سے نکل کر صفحۂ قرطاس پر بدنما داغوں کے چھوڑ جانے کے سوا اور کوئی ظاہر نہیں ہوتا، اسلامی ہند کا سنجیدہ خیال تعلیم یافتہ طبقہ تکفیر کے ان فتوؤں کو وقعت نہیں دیتا اور یہ فتاوے عقائد کی اصلاح کرنے کے بجائے تمسخر واستہزا کا ذریعہ بن جاتے ہیں۔

اسی طرح اسے تیسرے مقصد میں بھی کامیابی حاصل ہوئی، چنانچہ آج ملک میں ندوۃ العلما کے بکثرت اور دوسرے مدارس کے خال خال فارغ التحصیل علما قدیم و جدید دونوں علوم کے حامل نظر آتے ہیں۔

اسی طرح دیگر اسلامی ممالک میں بھی تعلیمی انقلاب برپا ہوا، کہیں ندوۃ العلما کی صدائے بازگشت کے طور پر اور کہیں زمانہ نے ہوا کا رخ خود پلٹ دیا، مصر میں شیخ جمال الدین افغانی مرحوم کے مسند نشین علامہ رشید رضا نے جنہوں نے اسی سال اس دار فانی کو الوداع کہا، نہ صرف ہندوستان آکر ندوۃ العلما کی تحریک میں عملی حصہ لیا، بلکہ مصر واپس جا کر انہوں نے دارالدعوۃ والارشاد کے نام سے ان ہی مقاصد کے ساتھ ایک دارالعلم قائم کیا، پھر مصر کی قدیم اور مستند اسلامی درس گاہ جامعہ ازہر کے علما نے بھی ہوا کا رخ پہچانا اور نئی اصطلاحات قبول کر کے اسے نئی شاہراہ پر لائے، اسی طرح مصر میں دوسرے نئے مذہبی مدارس اسکندریہ زمانہ تعمیر (۱۹۱۳ء) السیوط ۱۹۱۵ء زقازیق (۱۹۲۵ء) وسوق دمیاط وغیرہ تعلیمی مجلس کی نگرانی میں نئے طریق پر تعلیمی خدمت انجام دے رہے ہیں۔

عراق میں جامعہ آل البیت کی بنیادیں استوار ہو چکی ہیں کہ دارالعلم بغداد میں مدرسہ نظامیہ ومستنصریہ کا منظر پھر سامنے آجائے۔

تیونس کا جامع زیتونیہ محمد بن ابی شنب جیسے صاحب علم کی مدد سے ترقی کے مدارج طے کر رہا ہے۔

ٹرکی میں جدید دور جمہوریت کے ساتھ تعلیمی انقلاب بھی برپا ہو چکا ہے اور اب وہ غیر ممالک کے تعلیمی مرکزوں کا محتاج نہیں رہ گیا ہے۔

ایران رضا شاہ پہلوی کے سایہ میں تعلیمی ترقیوں میں مصروف ہے اور اب دانش گاہ ایران سے علوم وفنون کی نئی روشنی پھیل رہی ہے۔

ہمارا ہمسایہ ملک افغانستان بھی تعلیم کے لیے کوشش کر رہا ہے اور کابل یونیورسٹی کی بنیاد پڑ چکی ہیں۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxx

